# زمزم کے کیافائدے ہیں

ما هي فوائد ماء زمزم

[ أردو - اردو - urdu ]

شیخ محمد صالح المنجد

ترجمہ: اسلام سوال وجواب ویب سائٹ
تنسیق: اسلام ہا ؤس ویب سائٹ

ترجمة: موقع الإسلام سؤال وجواب
تنسيق: موقع islamhouse

2013 - 1434
IslamHouse.com

# زمزم کے کیافائدے ہیں

زمزم کے فائدے کیا ہیں ؟

---

الحمد لله
زمزم وہ عظیم چشمہ ہے جوجبریل امین علیہ السلام کے پرمارنے سے نکلا ( صحیح بخاری حدیث نمبر ٣٣٦٤ ) اوریہی وہ پانی ہے جواللہ تعالی نے اسماعیل علیہ السلام اوران کی والدہ کوپلایا تھا ، اوریہی وہ پانی ہے جس سے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کا دل دھویا گیا ۔

ماءزمزم کی فضیلت میں کئ ایک احادیث وارد ہیں ذیل میں ہم ان میں سے کچھ کا ذکر کرتے ہیں :

نبی صلی اللہ علیہ وسلم کا فرمان ہے :

( زمین پرسب سے اچھا پانی زمزم ہے جو کھانوں میں ایک کھانا اور بیماریوں سے باعث شفا ہے ) صحیح الجامع حدیث نمبر ( ٣٣٠٢ ) ۔

نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے ثابت ہے کہ انہوں نے زمزم پیا اوراس سے وضوء کرنے کے ساتھ ساتھ اپنے سرپر بھی بہایا ، اورنبی صلی اللہ علیہ وسلم مشکیزوں اوربرتنوں میں بھر کرلےجاتے اوربیمارلوگوں پربہاتے اورانہیں پلاتے تھے ۔ دیکھیں السلسلۃ الصحیحۃ حدیث نمبر ( ٨٨٣ ) ۔

ایک صحابی رضي اللہ تعالی عنہ کا کہنا ہے کہ ہم زمزم کو شباعا (پیٹ بھردینے والا) کانام دیتے تھے ، اورہم اسے اہل وعیال کے لیے اچھا معاون ومددگار پاتے تھے ( یعنی جوان کا پیٹ بھردیتا اورکھانے سے کفایت کرتااوراولاد کے لیے بھی کافی ہوتا تھا ) ۔ دیکھیں السلسلۃ الصحیحۃ حدیث نمبر ( ٢٦٨٥ ) ۔

اورنبی صلی اللہ علیہ وسلم زمزم کےبارہ میں فرمایا کرتے تھے ( زمزم اسی چیزکے لیے ہے جس کے لیے اسے نوش کیا جائے ) سنن ابن ماجۃ حدیث نمبر ( ۳۰٦۲ ) یہ حدیث حسن درجہ کی ہے ۔

علماء کرام اورصلحاء عظام نے اس کا تجربہ بھی کیا ہے کہ یہ جس نیت سے پیا جائے وہ پوری ہوتی ہے جن میں مریض کی شفایابی ، اورفقیری اورمصائب کا خاتمہ اورضروریات کی فراہمی شامل ہے وغیرہ ان سب اشیاء میں اللہ تعالی آسانی پیدا فرماتا ہے ۔

واللہ اعلم .